اس سے معلوم ہوا کہ امام احمد نے حماد بن دلیل سے دو حدیثوں کا سماع کیا ہے مگر چونکہ یہ معلوم ہے کہ امام احمد اہل الرای سے روایت حدیث کے روادار نہ تھے، اس لیے اس تفصیل کا لازمی مطلب ہے کہ موصوف سے امام احمد نے صرف سماع پر اکتفا کیا ہے ان سے روایت نہیں کی۔

موصوف حماد بذات خود ثقہ وصدوق تھے مگر ابوالفتح ازدی نے موصوف کو ضعیف کہا ہے اور مصنف انوار نے ازدی پر اعتماد کر کے امام نعیم بن حماد پر تجریح کی ہے، پھر تضاد بیانی کر کے موصوف نے اپنی تکذیب بھی کر لی ہے۔ (کمامر)

مجلس تدوین اور اس کے چہل ارکان سے متعلق مصنف انوار کی تحریر کردہ باتوں پر ہمارا تبصرہ ختم ہوا، فیصلہ ناظرین کرام کے ہاتھ میں ہے۔

وآخر دعوانا أن الحمد لله رب العالمين.

ناظرین کرام پانچویں جلد کے منتظر رہیں جو اِن شاءاللہ تعالیٰ بہت جلد شائع ہو گی۔



